کے قدم اسے بے اختیار بار روم میں لے گئے۔ بار روم میں لگے ہوئے آئینے میں دیکھ کر وہ حیران ہو گیا کہ اس کی آنکھوں میں آنسوؤں کی ایک باریک سی لہر ابھری ہوئی تھی۔ کیا یہ وطن پہنچنے پر خوشی کے آنسو ہیں؟ لیکن اس کے دل کا چور پکار پکار کر اسے جھنجھوڑ رہا تھا، کہ سردار جسونت سنگھ، تم اپنے آپ کو دھوکہ نہیں دے سکتے۔ یہ خوشی کے آنسو نہیں۔ بلکہ دراصل تم رو رہے ہو۔ کیونکہ جان میکفرسن نے تمہارے منہ پر تھوک دیا ہے۔ اور مسز جیکسن تمہاری درگت پر جی کھول کے مسکرا رہی تھی---

"بوائے، ایک پیگ وسکی۔" اس نے گلا پھاڑ کر پکارا۔

"لندن پیگ صاحب، یا پٹیالہ پیگ؟ بار مین نے حسب معمول دریافت کیا۔

سردار جسونت سنگھ نے خود اسے مختلف پیگوں کے پیمانے سکھائے تھے۔ لندن پیگ سب سے چھوٹا تھا، فرنچ پیگ اس سے زیادہ، امریکن پیگ اس سے بھی زیادہ، اور پٹیالہ پیگ سب سے بڑا، کوئی نصف گلاس کے قریب۔

سردار جسونت سنگھ اپنے دل کی دکھتی ہوئی گہرائیوں میں کھویا ہوا تھا۔ اس نے بار مین کی بات نہ سنی۔

"لندن پیگ صاحب، یا پٹیالہ پیگ؟ بار مین نے دوبارہ پوچھا۔

"لندن پیگ کی ماں کو---" سردار جسونت سنگھ نے چونک کر ایک بھدی سی گالی دی۔ دو تین پٹیالہ پیگ پی کر اس کا دل کچھ ہلکا سا ہو گیا۔ اور اسے یوں محسوس ہونے لگا کہ جو گالی اس نے لندن پیگ کی ماں کو دی تھی، وہ اصل میں جان میکفرسن، مسز جیکسن بلکہ جزیرہ انگلستان کی ساری ماؤں کو یکساں طور پر لگتی تھی۔ اس خوشگوار احساس سے اس کے قلب اور دماغ پر کچھ آسودگی، کچھ سکون، کچھ سرور چھا گیا۔ اور وہ بار میں بیٹھا جھوم جھوم کر لندن پیگ کی ماں، بہن اور بیٹی کو نئی نئی اچھوتی گالیوں سے نوازتا رہا اور پٹیالہ پیگ پر پٹیالہ پیگ پیتا رہا۔

آدھی رات کے قریب جب رابرٹ لانگ جو نیویارک پوسٹ کے نامہ نگار خصوصی کی حیثیت سے ہندوستان آ رہا تھا، اپنی روزانہ ڈائری لکھنے بیٹھا۔ تو اس نے یہ قلم بند کیا:

"جہاز بمبئی کے ساحل کے عین سامنے لنگر انداز ہے۔ کل صبح دس بجے یہ بلیرڈ پائیر



میں داخل ہو کر اپنے مسافروں کو بندرگاہ پر اگل دے گا ---- جیسے مچھلی نے حضرت یونس علیہ السلام کو اگل دیا تھا! یہ تشبیہ میری اپنی نہیں۔ بلکہ میں شاہد کے خیال کو استعمال کر رہا ہوں۔ جب کبھی وہ جہاز کی زندگی سے اکتا جاتا ہے، تو کہا کرتا ہے کہ رابرٹ پڑھو، کہ اے خدا تیرے سوا اور کوئی نہیں۔ تیری ذات پاک ہے۔ بے شک میں بہت ہی بڑا گنہگار ہوں۔ شاہد کہتا ہے، کہ جب حضرت یونسؑ نے مچھلی کے پیٹ میں یہ دعا مانگی تھی تو اس نے انہیں ساحل پر اگل دیا تھا۔ شاید اس دعا کی مدد سے ہمیں بھی اس مگرمچھ جیسے جہاز سے جلد نجات مل جائے!"

"رات کے اندھیرے میں بمبئی میں بجلی کے قمقموں اور میرین ڈرائیو پر چلتی ہوئی موٹر کاروں کی روشنیوں کے سوا اور کچھ نظر نہیں آتا۔ اس وقت اس شہر میں کوئی خصوصیت دکھائی نہیں دیتی۔ یہ امریکہ یا یورپ یا انگلستان کا کوئی بھی شہر ہو سکتا ہے۔ اس وقت اسے دیکھ کر کوئی اندازہ نہیں لگا سکتا، کہ یہ شہر یوگیوں، مہاراجوں، گاندھی اور جناح کی سرزمین پر واقع ہے۔"

"آج رات میں نے ایک عجیب واقعہ دیکھا۔ ڈنر کے بعد جب میں سب سے اوپر والے ڈیک پر حسب معمول چہل قدمی کے لیے گیا، تو ایک کونے سے سسکیوں کی لگاتار آواز آ رہی تھی۔ مجھے حیرانی ہوئی۔ کیونکہ عموماً اس وقت اس ڈیک پر میرے سوا اور کوئی نہیں ہوا کرتا۔ میں نے دیکھا، کہ جان میکفرسن ڈیک کے جنگلے پر جھکا ہوا بے اختیار بلک بلک کر رو رہا ہے۔ کچھ عرصہ کے بعد مسز جیکسن شاید اس کی تلاش میں اوپر آئی، تو وہ بھی اس کے ساتھ مل کر رونے لگی۔ سردار جسونت سنگھ ساری شام بار میں بیٹھا ہوا شراب پیتا، گالیاں بکتا، گاتا اور دھاڑیں مار مار کر روتا رہا۔ سارا دن شاہد مجھے نظر نہیں آیا۔ رات کو ڈنر پر بھی وہ موجود نہیں تھا۔ میرے دریافت کرنے پر کیبن بوائے نے بتایا کہ وہ بھی اپنے برتھ پر منہ ڈھانپے پڑا رہا ہے۔ شاید وہ بھی رو رہا ہو۔ حیرت۔ شاید یہ اس پراسرار ملک کی خاصیت ہے۔ نہ معلوم اس کی فضا میں کتنی المناک صدیاں کپکپا رہی ہیں۔ میں اپنے دل پر بھی ایک عجیب سا بوجھ محسوس کر رہا ہوں۔ اس کی کوئی خاص وجہ بھی نہیں۔ لیکن ہر لحظہ یہ بوجھ بڑھتا ہی جاتا ہے۔ شاید دو چار خاموش آنسو بہانے سے یہ مبہم سی خلش مٹ جائے۔ لیکن میں ابھی اس ماحول کا شکار نہیں ہوا---"